VOL : 18

MADRASA-TUL-QAAIM (A.S.)

مدرسۃ القائم

امام خمینیؒ





آیت اللہ خوئیؒ





# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

# Distance Learning Religious Education

آیت اللہ سیستانی





آیت اللہ خامنہ ای





حضرت امام علی ابنِ ابی طالب علیہ السلام نے فرمایا

کم سنی میں علم حاصل کرو

تاکہ بڑے ہوکر سرداری کرو۔۔

کتاب علم و حکمت

آقائے ری شہری

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

جب کوئی عالم یا طالبِ علم مسلمانوں کی آبادی سے گذر جائے

اگرچہ وہاں کھانا تک نہ کھائے اور پانی تک نہ پیئے ،

صرف ایک طرف سے داخل ہوکر دوسری طرف سے نکل جائے

اللہ اُس آبادی کی قبور سے چالیس دن تک عذاب ہٹالیتا ہے۔۔

[ کتاب: ہدیۃ الشیعہ
آیت اللہ علی مشکینی
صفحہ نمبر 64 ]

حضرت عیسیٰؑ نے فرمایا

علماء کی مجالس میں زیادہ سے زیادہ شرکت کیا کرو

خواہ تمہیں وہاں گُھٹنوں کے بَل چل کر جانا پڑے

کیونکہ

اللہ مُردہ دلوں کو نورِ حکمت کے ساتھ اِس طرح زندہ کرتا ہے

جسطرح موسلادھار بارش بنجر زمینوں کو زندہ کرتی ہے۔۔

بحارالانوار جلد ۷۸ صفحہ ۳۰۸

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## رسولِ خدا ﷺ نے فرمایا

جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب
میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہو گئی۔۔

ہدیۃ الشیعہ

علم زندگی ہے مولا علیؑ

خدا کی بارگاہ میں علمِ دین کو بقدرِ ضرورت حاصل نہ کرنے کا کوئی عذر قابلِ قبول نہیں ہے۔ آج کل کی مصروفیت اور تیز رفتار زندگی کا بہانہ بنا کر کوئی علم سے پہلو تہی نہیں کر سکتا۔ اپنی تمام تر مصروفیات کے باوجود اگر نوجوان و بچے روزانہ اوسطاً 10 سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔ اِس کتابچے میں سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کیے ہوئے ہوں۔ مثلاً:

- فقہی مسائل
- عقائد
- عملی اخلاقیات
- معلوماتِ عامّہ
- قرآن مجید
- تاریخِ اسلام
- منتخب آیات و احادیث کی تشریح
- احادیثِ معصومینؑ

امام علی علیہ السلام نے فرمایا
کمسنی میں علم حاصل کرو
تاکہ بڑے ہو کر سرداری کرو

- ☆ رسولِ خدا و آئمہ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت
- ☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات
- ☆ بہت سے اعمال کے فضائل
- ☆ آداب اسلامی سے متعلق معلومات
- ☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات
- ☆ رسولِ خدا و آئمہ کے اصحاب کے متعلق معلومات
- ☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات
- ☆ بچوں اور نوجوانوں کی تحریری و تخلیقی صلاحیتوں کو بیدار کرنے کیلئے CreativeWriting

اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں معاون ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسة القائم علیہ السلام

علم زندگی ہے مولا علی



# روزِ جمعہ درود پڑھنے کی فضیلت

اللّٰھم صلّ علی محمد و آل محمد و عجّل فرجھم

- روزِ جمعہ جو شخص یہ صلوات (اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ وَّ عَجِّل فَرَجَھُم) سو مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اسکی ساٹھ حاجات پوری کرے گا۔ تیس حاجات دنیا کی اور تیس حاجات آخرت کی بر آئیں گی۔۔
- جو شخص روزِ جمعہ بعد نماز فجر و ظہر یہ صلوات پڑھے تو وہ مرنے سے پہلے امامِ زمانہ علیہ السلام کا دیدار کرے گا۔۔
- جمعہ کے دن ظہر و عصر کے درمیان محمدؐ و آلِ محمدؐ پر درود بھیجنا ستّر حج کے برابر ہے۔۔

(مفاتیح الجنان)

## غور و فکر

ایک گھڑی کا غور و فکر
ایک سال کی عبادت
سے بہتر ہے۔۔

(امام جعفر صادقؑ)

کتاب: میزان الحکمت



آیت اللہ محمد حسین طباطبائیؒ

علم زندگی ہے مولا علی

## تصویری مسائل

جوابات صفحہ 29 پر ملاحظہ کیجئے۔۔



1

اگر داڑھی اتنی گھنی ہو کہ چہرے کی کھال نظر نہ آئے تو کیا وضو کیلئے پانی کا کھال تک پہنچانا ضروری ہے ؟



2

اگر داڑھی اتنی ہلکی ہو کہ چہرے کی کھال نظر آئے تو کیا وضو کیلئے پانی کا کھال تک پہنچانا ضروری ہے ؟



کیا مرد کسی عورت کی امامت میں نمازِ جماعت ادا کر سکتے ہیں۔؟



4

حالتِ روزہ میں پرفیوم کا استعمال کرنا کیسا ہے۔؟



5

مَردوں کیلئے سونے کی انگوٹھی پہننا کیسا ہے۔؟





ہر شخص کے دروازے پر دو فرشتے ہوتے ہیں
جب وہ باہر نکلتا ہے تو وہ دونوں اِس سے کہتے ہیں
عالم بنو یا طالب علم اور کوئی تیسرا نہ بننا
ورنہ ہلاک ہو جاؤ گے۔۔(رسولِ خداؐ)

کتاب : علم و حکمت
(محمدی ری شہری)



## ظالم پہچانیئے

- اِس ظالم کا ذکر قرآن میں سورۂ بنی اسرائیل میں آیا ہے
- یہ ظالم پانی میں ڈوب کر واصلِ جہنم ہوا
- اس ظالم کی مظلوم بیوی دنیا کی چار عظیم خواتین میں سے ایک شمار ہوتی ہیں
- اس ظالم کو حضرت موسیٰؑ نے کئی بار خدا پر ایمان لانے کی دعوت دی مگر یہ ایمان نہ لایا



جواب صفحہ نمبر 25 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

علم زندگی ہے مولا علیؑ

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

جو ہنستے ہوئے گناہ کرے گا
وہ روتے ہوئے جہنم میں داخل ہوگا۔۔

(طرائف الحکم۔۔ جلد 2 صفحہ 384)

# گناہ

۞ کھلّم کھلا خدا کی نافرمانی عذاب میں جلدی کا سبب بنتی ہے۔۔

(مولا علیؑ) ——— (غرر الحکم)

۞ اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے بڑا گناہ وہ ہے جسے گناہ گار چھوٹا سمجھے۔۔ (مولا علیؑ) ——— (غرر الحکم)

۞ انسان کا اپنے عیبوں سے بے خبر رہنا اس کے بہت بڑے گناہوں میں سے ہے۔۔ (مولا علیؑ) (بحار الانوار۔ جلد ۷۸۔ ص ۹۱)

۞ مومن گناہ کرتا ہے جسکی وجہ سے وہ رزق سے محروم کر دیا جاتا ہے۔۔

(امام جعفرِ صادق علیہ السلام) ——— (بحار الانوار۔ جلد ۷۳۔ ص ۳۴۹)



۞ بندے جوں جوں گناہوں کو نت نئے طریقوں سے بجالاتے رہیں تو خداوندِ عالم بھی ایسے طریقے سے بلائیں بھیجتا رہے گا جنہیں وہ سمجھ نہیں سکیں گے۔۔ (امام علی رضاؑ)

میزان الحکمت جلد ۳

علم زندگی ہے مولا علیؑ



۞ ۔۔کوئی بھی نعمت اور زندگی کی تروتازگی اس وقت تک زائل نہیں ہوتی جب تک کہ گناہ کا ارتکاب نہ کیا جائے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر قطعاً ظلم نہیں کرتا۔۔

(امام علیؑ) (شرح الحدید۔ جلد ۱۰۔ ص ۶۱)

آیت اللہ میرزا حسین قمیؒ زیارتِ جامعہ کبیرہ پڑھ کر حضرت عزرائیل کو ہدیہ کیا کرتے تھے تاکہ قبضِ روح کے وقت آسانی ہو۔۔

## آیتِ قرآن پہچانیئے

۱۔ نماز کے بعد اِس آیت کا پڑھنا وسعتِ رزق کا سبب ہے۔

۲۔ اگر اِس آیت کو کاروبار کی جگہ میں لکھ کر رکھا جائے تو خیر و برکت کا ذریعہ بنے گی۔

۳۔ اِسے گھر میں لکھ کر رکھنے سے گھر چوری ڈاکے سے محفوظ رہتا ہے۔

۴۔ اگر کوئی اِسے مرنے سے پہلے پڑھ لے تو جنت میں اپنا مقام دیکھ لے گا۔

۵۔ سوتے وقت اسکو پڑھنا فالج سے بچاؤ کا سبب ہے۔

۶۔ ہر واجب نماز کے بعد اسکو پڑھنے سے تمام جن وانس کے شر سے محفوظ رہے گا۔

جواب: آیتُ الکرسی۔

## قرآن

**سوال** وہ کونسا سُورہ ہے جس کو پڑھنا ایک چوتھائی قرآن پڑھنے کے برابر ہے؟

جواب: سورۂ کافرون۔

**سوال** وہ کونسا سُورہ ہے جس کا پڑھنا ایک تہائی قرآن کے برابر ہے؟

جواب: سورۂ توحید۔

**سوال** وہ کون سے 2 سُورہ ہیں جو خاص طور پر گھر سے باہر نکلتے وقت نظرِ بد سے محفوظ رکھتے ہیں؟



علم زندگی ہے مولا علیؑ



بعض علماء عورتوں کی بے حجابی دیکھ کر 100 ، 100 بار باآوازِ بلند لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ پڑھا کرتے تھے۔۔

جواب: سورۂ فلق ، سورۂ ناس۔

**سوال** وہ کونسا سورہ ہے جس کو 4 مرتبہ پڑھنا پورا قرآن ختم کرنے کے برابر ہے؟

جواب: سورۂ زلزال۔

**سوال** وہ کونسا سورہ ہے جس کی تلاوت کرنے والا اتنے لوگوں کی قیامت میں شفاعت کرے گا کہ کوئی شخص شفاعت کے لئے باقی نہ رہے گا؟

جواب: سورۂ رحمٰن۔

**سوال** وہ کون سے 4 قرآنی سورہ ہیں جو مختلف اوقات/ دن کے نام پر ہیں؟

جواب: سورۂ جمعہ ، سورۃ الفجر ، سورۂ واللّیل ، سورۂ والضُّحٰی۔

**سوال** وہ کون سے نبی تھے جن کے قتل کی تہمت ایک جانور پر لگائی گئی اور وہ جانور کون سا تھا؟

جواب: حضرت یوسفؑ کے قتل کی تہمت ایک بھیڑیے پر لگائی گئی جبکہ خود حضرت یوسفؑ کے بھائیوں نے اُنہیں ایک اندھے کنویں میں ڈال دیا تھا۔

**سوال** آیتِ قرآنی "ھذا من فضلِ ربی" ( سورۂ نمل۔ آیت نمبر 40 ) کس نبی کے قول کے طور پر قرآن میں نقل کی گئی ہے؟

جواب: حضرت سلیمانؑ کے قول کے طور پر۔

**سوال** یہ آیت کس نبیٔ معصومؑ کے قول کے طور پر قرآن میں نقل کی گئی ہے:

"اُس دن نہ کوئی مال کام آئے گا نہ اُولاد سوائے اُس کے جو قلبِ سلیم لے کر آئے"۔ (سورۂ شعراء۔ 89-88)

جواب: حضرت ابراہیمؑ کے قول کے طور پر۔



علم زندگی ہے مولا علیؑ

**سوال** سورۂ ھُمَزَہُ میں ' وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ ' کی آیات کس شخص کی مذمّت میں نازل ہوئی؟

**جواب:** ولید ابن مُغیرہ۔

**سوال** سیّد الشُّھداء قرآن میں کس عظیم شخصیت کو قرار دیا ہے؟

**جواب:** رسولِؐ خدا کو۔(سورۂ بقرہ آیت 143 میں)

**سوال** امام جعفر صادقؑ کے بقول کون سا سورہ پڑھنے والے کو قیامت کے دن اُسکا نامۂ اعمال دائیں ہاتھ میں دیا جائے گا؟

**جواب:** سورۂ طٰہٰ۔

## متفرق معلومات

**سوال** وہ کون سی زیارت ہے جو تمام آئمہؑ کے لئے پڑھی جاسکتی ہے؟

**جواب:** زیارتِ جامعہ۔

**سوال** رسولِؐ خدا نے داڑھی منڈوانے اور مونچھیں بڑھانے کو کس قوم کا طریقہ قرار دیا ہے؟

**جواب:** یہودیوں اور مجوسیوں کا طریقہ۔

**سوال** روایات میں امیر المومنین حضرت علیؑ نے کس مسخ شدہ قوم کو بنی مروان کا لشکر قرار دیا تھا؟

**جواب:** داڑھی منڈوانے والے لوگوں کو۔





**سوال** ایسی جگہ جا کر رہنا جہاں دین پر عمل کرنا مشکل و ناممکن ہو کیسا ہے؟

**جواب:** حرام ہے۔

**سوال** زیادہ تر علماء کے نزدیک شبِ جمعہ، روزِ جمعہ، رمضان یا عام راتوں میں عام شعر پڑھنا کیسا ہے؟

**جواب:** مکروہ ہے۔سوائے حمد و نعت و مدحِ محمدؐ و آلِ محمدؐ کے۔

**سوال** آخری زمانے میں نیک علماء سے دور ہونے کی وجہ سے پروردگار لوگوں کو بقول رسولِؐ خدا کن 3 باتوں میں گرفتار کردے گا؟

**جواب:** ا۔اُن کے مال سے برکت اُٹھ جائے گی۔ ۲۔اُن پر ظالم حکمران مسلّط ہو جائیں گے۔ ۳۔وہ لوگ بے دین ہو کر دنیا سے جائیں گے۔

**سوال** جس کسی نے مومن کی غربت کی وجہ سے اُس کی توہین و تحقیر کی تو قیامت میں اُس کا کیا عذاب بتایا گیا ہے؟

**جواب:** خدا قیامت کے دن اس کو تمام مخلوقات کے سامنے رُسوا کرے گا۔

**سوال** یہ قول کس امامِ معصومؑ کا ہے کہ مومن کو کافر کہنا اُس کو قتل کرنے کے برابر ہے؟

**جواب:** حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام۔

**سوال** بتایئے کس امام معصومؑ نے اپنے صحابی جابر جعفیؓ سے فرمایا تھا کہ:

’’تم اُس وقت تک صحیح مومن نہیں بن سکتے جب تک اپنے متعلق لوگوں کی تعریف سن کر اذیّت نہ محسوس کرو؟

**جواب:** حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام۔

آیت اللہ سیّد عبدالھادی شیرازیؒ ہر ہفتے گھر کی عورتوں اور بچوں کو جمع کرکے مقتل کی معتبر کتابوں سے مصائب پڑھ کر سب کو رُلایا کرتے تھے۔۔

**سوال** امام جعفر صادقؑ نے ایسے شخص کے لئے کیا عذاب بیان کیا ہے کہ اگر کوئی مومن اُس کے پاس کسی حاجت کے سلسلے میں جائے یا سلام کرنے کے لئے تو وہ اس سے ملاقات نہ کرے؟

**جواب:** وہ مرتے دم تک خدا کی لعنت میں گرفتار رہے گا۔

**سوال** حضرت امیر المومنینؑ نے کس شخص کو دکان کھولنے سے منع کیا ہے؟

**جواب:** جو خرید و فروخت کے اسلامی احکام کی معلومات حاصل نہ کرے۔

**سوال** بعض قوموں کو خدا نے بعض گناہوں کی وجہ سے مسخ کرکے جانور بنا دیا کم از کم ایسے 5 پانچ جانور بتایئے؟

**جواب:** بندر ، سور ، خرگوش ، مکڑی ، ہاتھی۔

**سوال** اصحابِ کہف کی کل تعداد کتنی ہے ؟

**جواب:** 7 اور آٹھواں اُن کا کتّا ہے۔

**سوال** وہ کونسا جانور تھا جس نے رسولِؐ خدا کو دشمنوں سے بچایا؟

**جواب:** مکڑی، جس نے غارِ ثور کے منہ پر جالا تان کر دشمنوں سے رسولِؐ خدا کو بچایا۔

**سوال** وہ کونسی 2 اسلامی شخصیات تھیں جنہوں نے مصر میں ایک رسالہ عروۃ الوثقیٰ کے نام سے نکالا؟

**جواب:** جمال الدین افغانی اور محمد عبدہٗ۔

**سوال** وہ کونسا جانور تھا جس پر سواری کی جاتی ہے اور جسکا شمار ایک نبیؑ خدا کے معجزات میں سے ہوتا ہے؟

**جواب:** ناقہٗ صالحؑ (وہ اُونٹنی جو ایک پہاڑ میں سے نکلی تھی)۔



آیت اللہ شیخ عبدالکریم حائریؒ برفباری کے زمانے میں بھی درس و تدریس کی چھٹی نہیں کیا کرتے تھے۔۔

**سوال** شیخ صدوقؒ کا اصل نام کیا تھا؟

**جواب:** محمد ابن بابویہ قمیؒ۔

**سوال** توبۃ النّصوح کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** ایسی توبہ جس کے بعد گناہوں کا رُخ نہ کرے۔

**سوال** فقہی مسائل میں اُوراق الیا نصیب سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** لاٹری کے ٹکٹ۔

**سوال** قرآن میں خمس سے متعلق کتنی آیات ہیں؟

**جواب:** ایک۔

**سوال** رئیس المنافقین کسے کہا جاتا ہے؟

**جواب:** عبداللہ ابن ابی۔

## اِس عظیم نیکی کو پہچانیئے

۱۔ اِس عمل کو کرنے والا اگر بدنصیب بھی ہوگا تو خوش نصیب ہو جائے گا۔

۲۔ اِس عمل کو کرنے والا خدا کے پاس امامِ صادقؑ کی امانت بن جائے گا۔

۳۔ روزِ عاشور اس نیکی کو کرنے والے کے نامۂ اعمال میں 20 لاکھ حج، 20 لاکھ عمرے اور 20 لاکھ ایسے جہاد کرنے کا ثواب لکھا جائے گا جو رسولِؐ خدا و آئمہؑ کے ساتھ انجام دیئے ہوں۔

۴۔ عیدالفطر کے دن اس عمل کا ثواب خدا کی زیارت کرنے کے برابر ہے۔

۵۔ اِس عمل کو ترک کرنے والے کی عمر سے یقینی طور پر ایک سال کم ہو جاتا ہے۔

**جواب:** کربلا میں قبرِ امام حسین علیہ السلام کی زیارت۔

علم اُس وقت تک حاصل نہیں ہوسکتا جب تک طویل مدّت اُس میں نہ لگائی جائے۔۔ (مولا علیؑ)

## خاندانِ اہلِ بیتؑ

**سوال** بتایئے قَتِیلُ الْعِبَرَہ کس معصومؑ کا لقب ہے اور اس کے کیا معنٰی ہیں؟

جواب: یہ امام حسینؑ کا لقب ہے اور اس کے معنٰی ہیں وہ جسے رُلا رُلا کر قتل کیا گیا۔

**سوال** بتایئے یہ جملے امام زمانہؑ سے منسوب کس زیارت کے ہیں کہ: ''سلام ہو اُن پر جن کو اُن کے زخموں کے خون نے غسل دیا''۔

جواب: زیارتِ ناحیہ۔

**سوال** بتایئے یہ جملہ امام حسینؑ کے لئے کس عظیم شخصیت نے کہا ہے کہ:
''میں ہر صبح و شام آپ پہ گریہ کرتا ہوں اور اشک کے بدلے خون کے آنسو روتا ہوں''۔

جواب: حضرت امام زمانہؑ۔

**سوال** امام حسینؑ نے اہلِ حرم سے رخصت کے وقت اپنی بہن زینبِ کبریٰؑ سے کیا فرمایا تھا؟

جواب: ''بہن مجھے نمازِ شب میں فراموش نہ کرنا''۔

**سوال** روزِ عاشور امام حسینؑ کے کس صحابی نے امامؑ سے کہا تھا کہ مولاؑ یہ نمازِ ظہر کا اوّل وقت ہے، ہم آخری نماز آپ کے ساتھ پڑھنا چاہتے ہیں اور امامؑ نے اُنہیں دُعا دی تھی؟

جواب: ابوثمامہ صائدی۔

**سوال** امام حسینؑ نے کتنے سال اپنے بھائی امام حسنؑ کے ساتھ گزارے؟

جواب: 46 سال۔





علاّمہ میر جہانیؒ اور شیخ مہدی محدّثؒ بحار الانوار کی 110 جلدوں کا مطالعہ کرنے کے بعد منبر پر جایا کرتے تھے۔۔

**سوال** وہ کونسے 3 آئمہ اطہارؑ ہیں جن کی شہادت کی تاریخ 25 ہے؟

جواب:

| | |
|---|---|
| حضرت امام زین العابدینؑ | 25 محرم |
| حضرت امام جعفر صادقؑ | 25 شوال |
| حضرت امام موسیٰ کاظمؑ | 25 رجب |

**سوال** بتایئے حضرت امام حسینؑ کی عمرِ مبارک کتنی تھی؟

جواب: 57 برس کچھ ماہ۔

**سوال** بتایئے رسولِ خداؐ کی وفات کے وقت امام حسینؑ کتنے برس کے تھے؟

جواب: 7 برس کے تھے۔

**سوال** بتایئے یہ جملہ امام حسینؑ نے کس شہید کی میت کے قریب پہنچ کر کہا تھا کہ:
''تیری شہادت نے میری کمر توڑ دی ہے''۔

جواب: حضرت عباس علمدار علیہ السّلام۔

## عقیقہ

**سوال** بچے کا عقیقہ پیدائش کے کونسے دن مستحب ہے؟

جواب: ساتویں دن۔

**سوال** کیا عقیقہ میں ایسے جانور کو ذبح کیا جاسکتا ہے جو عیب دار ہو؟ مثلاً جس کا سینگ ٹوٹا ہوا ہو؟

جواب: جی ہاں۔

امام خمینیؒ نصیحت کے طور پر فرماتے تھے کہ جو طالبِ علم درس نہیں پڑھتا اُس کے لئے مدرسہ میں رہنا حرام ہے چاہے وہ شہریہ لے یا نہ لے۔

**سوال** کیا خصّی بکرے کی قربانی عقیقہ میں جائز ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** اگر کسی بالغ شخص کا اب عقیقہ ہو رہا ہو تو کیا وہ خود اپنے عقیقہ کا گوشت کھا سکتا ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** اگر کوئی بالغ شخص اپنا عقیقہ کر رہا ہو تو کیا اُسے سر کے بال اُتروا کر گنجا ہونا ضروری ہے؟

جواب: جی نہیں سَر کے بال اُتروانے کا مستحب ہونا فقط پیدائش کے ساتویں دن سے مخصوص ہے۔

**سوال** اگر کسی کا عقیقہ نہ ہوا ہو اور وہ مرجائے تو کیا مرنے کے بعد بھی اُس کا عقیقہ کیا جا سکتا ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** کیا عقیقہ صدقہ ہی کی ایک قسم ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** کیا بقرعید کی قربانی میں عقیقہ کی نیت بھی کی جاسکتی ہے؟

جواب: فقط ایک صورت میں کہ جس کا عقیقہ ہو قربانی بھی اُسی کی طرف سے ہو۔

**سوال** بچے کی ولادت کا ولیمہ ولادت کے کتنے دِن کے اندر اندر کر لینا چاہیئے؟

جواب: 7 دن کے اندر اندر۔

علم زندگی ہے مولا علیؑ



آیت اللہ مرعشی نجفیؒ فرماتے ہیں کہ میں اور امام خمینیؒ زمانۂ طالبِ علمی میں ایک مدرسے کے حجرہ میں خوب ماتم کیا کرتے تھے۔

**سوال** بچہ کی ولادت کے ولیمے میں کتنے افراد کا اجتماع کافی ہے؟

جواب: 10 افراد خواہ خاندان والے ہی کیوں نہ ہوں کافی ہے۔

**سوال** پیدائش کے بعد بچے کے کس کان میں اَذان اور کس کان میں اقامت کہنی چاہیئے؟

جواب: دائیں کان میں اَذان اور بائیں کان میں اَقامت کہنی چاہیئے۔

## عظیم واقعہ پہچانیئے

۱۔ اِس عظیم واقعے کے بعد 6 ماہ تک آسمان کے کنارے سرخ رہے۔

۲۔ اِس عظیم واقعے کے وقوع پذیر ہونے والے دن جس پتھر کو اُٹھایا گیا اُس کے نیچے سے تازہ خون جاری ہوا۔

۳۔ اِس واقعے کے اگلے دن لوگوں نے دیکھا کہ ہر برتن خون سے بھرا ہوا تھا۔

۴۔ اِس دن سرخ وسیاہ آندھیاں چلتی رہیں، اُس سرزمین پر زلزلہ آیا، سورج کو گہن لگ گیا۔

۵۔ اُس دن آسمان سے خون کی بارش ہوئی۔

جواب: روزِ عاشور کربلا میں امام حسینؑ کی شہادت کا واقعہ۔

## مسائلِ فقہ

**سوال** شوہر کے انتقال کے بعد عورت کے لئے عدّت کی مدّت کتنی ہوتی ہے؟

جواب: 4 ماہ دس دن۔

علم زندگی ہے مولا علیؑ



**سوال** اِس عدّہ وفات میں بیوہ عورت پر کیا شرعی ذمّہ داریاں ہیں؟

**جواب:** ۱۔ چار ماہ دس دن تک دوسری شادی نہ کرے۔
۲۔ اِس مدّت میں زینت یا make up نہ کرے۔

**سوال** کیا عدّہ وفات میں عورت گھر سے باہر جاسکتی ہے؟

**جواب:** بلاضرورت گھر سے باہر جانا حرام تو نہیں ہے البتہ بعض فقہاء کے نزدیک مکروہ ہے۔

**سوال** کیا مرد سونے کی انگوٹھی کو جیب میں رکھ کر نماز پڑھ سکتے ہیں؟

**جواب:** جی ہاں، صرف پہننا حرام ہے۔

**سوال** وِلایتِ فقیہ سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** اس سے مراد فقیہ کے اختیارات ہیں، جس کا ایک حصہ حکومت بھی ہے۔

**سوال** سبزی فروش کا باسی سبزیوں پر پانی چھڑکنا تا کہ وہ تازہ نظر آئیں کیسا عمل ہے؟

**جواب:** جائز نہیں ہے۔

**سوال** داڑھی کی کم از کم حد کیا ہے؟

**جواب:** لوگ کہیں کہ چہرے پر داڑھی ہے تو صحیح ہے۔

**سوال** داڑھی مونڈنے کی اُجرت لینا کیسا عمل ہے؟

**جواب:** حرام ہے۔

**سوال** اگر کوئی تحفہ میں پرائز بونڈ دے تو کیا رکھ سکتے ہیں؟

**جواب:** جی ہاں۔

**سوال** کیا یہ تحقیق کرنا ضروری ہے کہ فلاں مومن کی آمدنی حلال ہے یا حرام؟

**جواب:** واجب نہیں۔







**سوال** قصائی کا پیشہ اختیار کرنا کیسا عمل ہے؟

**جواب:** مکروہ۔

**سوال** گمراہ کرنے والی کتابوں کا پڑھنا اور گھروں میں محفوظ رکھنا کیسا عمل ہے؟

**جواب:** جائز نہیں ہے۔

**سوال** مردوں کے لئے سونا پہننا تو حرام لیکن چاندی پہننا کیسا ہے؟

**جواب:** جائز ہے۔

**سوال** غیر جاندار اشیاء کی تصاویر بنانا کیسا ہے؟

**جواب:** جائز ہے۔

**سوال** وہ کونسی 2 شرائط ہیں جس کے ساتھ حکومتِ غیر اسلامی کا عہدہ قبول کرنا جائز ہے؟

**جواب:** ۱۔ اگر مجبوری ہو۔ ۲۔ مومنین کی فلاح و بہبودی کی نیت سے۔

**سوال** اگر مسئلہ نہ جاننے کی وجہ سے یا بھول کر جانور کو قبلہ رخ کئے بغیر ذبح کر دیا تو اسکا گوشت کھانا کیسا ہوگا؟

**جواب:** جائز۔

**سوال** حیوان کے ذبح میں اسکے گلے کی کتنی رگوں کا کاٹنا واجب ہے؟

**جواب:** 4 رگوں کا۔

**سوال** اگر اہلِ سنّت جانور کو قبلہ رُخ کئے بغیر ذبح کریں تو اُسکا کھانا کیسا ہے؟

**جواب:** جائز ہے۔

رسولِ خدا ارشاد فرماتے ہیں کہ: "برکتِ علم کو خدا نے استاد کی تعظیم میں قرار دیا ہے"۔۔

**سوال** اِسٹیل کی چھری سے جانور ذبح کرنا آیت اللہ سیستانی اور آیت اللہ خامنہ ای کے فتویٰ میں کیسا ہے؟

**جواب:** آقائے خامنہ ای کے فتویٰ میں جائز ہے، البتہ آقائے سیستانی کے نظریئے میں اشکال ہے۔

**سوال** اہلِ کتاب یہودی یا عیسائی کا ذبیحہ جائز ہے یا ناجائز؟

**جواب:** بعض مراجع کے نزدیک احتیاطِ واجب کے طور پر جائز نہیں۔

**سوال** کیا یہ بات صحیح ہے کہ ذبح شدہ جانور کا معمول کے مطابق خون نکلنے کے بعد جو خون اندر رہ جاتا ہے وہ پاک ہے؟

**جواب:** جی ہاں۔

## اصحابِ معصومینؑ

**سوال** وہ کون سے صحابیٔ رسولؐ تھے جو پیغمبر اسلامؐ کے دور سے لے کر امام محمد باقرؑ کے دور تک زندہ رہے اور رسولِ خدا کا سلام امام محمد باقرؑ تک پہنچایا؟

**جواب:** حضرت جابر بن عبداللہ انصاریؓ۔

**سوال** غدیر کے روز کس صحابیٔ رسولؐ نے سب سے پہلے آگے بڑھ کر مولا علیؑ کے ہاتھوں پر بیعت کی؟

**جواب:** حضرت سلمان فارسیؓ۔

**سوال** رسولِ خدا نے یہ جملہ کس صحابی کے لئے فرمایا تھا کہ جسے حضرت عیسیٰؑ جیسا زہد دیکھنا ہو وہ انہیں دیکھ لے؟



آیت اللہ شیخ عبدالکریم حائریؒ دیگر طلبہ کے ساتھ جمع ہو کر مصیبتِ اہل بیتؑ پڑھتے اور طلبہ کے ساتھ مل کر خوب ماتم کیا کرتے تھے۔۔

**جواب:** حضرت ابوذر غفاریؓ کے لئے۔

**سوال** وہ کون سے صحابی رسولؐ تھے جنہوں نے یہ خبر دی تھی کہ رسولِ خدا نے اِس دنیا سے رخصت ہونے سے پہلے جو آخری چیز پی تھی وہ 'دودھ' تھا؟

**جواب:** حضرت عمّار یاسرؓ۔

**سوال** وہ کونسی صحابیہ تھیں جنہوں نے مسیلمہ کذّاب (جھوٹے نبی) کو قتل کیا تھا؟

**جواب:** نسيبة الانصاريه۔

**سوال** بتایئے وہ کونسے صحابی تھے جنھوں نے امام حسینؑ سے اپنی سخت بیماری کی وجہ سے کربلا میں حاضر نہ ہونے پر معافی طلب کی تھی؟

**جواب:** حضرت صوحان بن صعصعہ ابن صوحان۔ امامؑ نے اُن کی معذرت قبول کی تھی اور اُن کے والد کے حق میں دُعائے خیر فرمائی تھی۔

**سوال** بتایئے یہ الفاظ کس عظیم شخصیت کے ہیں: "اے نانا کے شہر (مدینہ) ہمیں قبول نہ کرنا، کیونکہ ہم بڑی مصیبتیں اور حسرتیں لے کر آئے ہیں"؟

**جواب:** یہ الفاظ بی بی اُمّ کلثومؑ کے ہیں۔

**سوال** بتایئے میثم تمارؓ اور حضرت مختارؒ میدانِ کربلا میں امام کی افواج میں کیوں موجود نہ تھے؟

**جواب:** یہ دونوں اور کئی ہزار مخلص شیعہ اُس وقت ابن زیاد کے قید خانوں میں تھے۔

**سوال** بتایئے مولا علیؑ نے اپنے ایک فرزند عثمان کا نام کس صحابی رسولؐ کے نام کی مناسبت سے عثمان رکھا تھا؟

امام خمینیؒ روزانہ دن میں تین سے پانچ مختلف اوقات میں تلاوتِ قرآن کیا کرتے تھے اور رمضان میں تین بار قرآن ختم کیا کرتے تھے۔۔

جواب: حضرت علیؑ فرماتے تھے کہ میں نے اُن کا نام اپنے دینی بھائی عثمان ابن مظعونؓ کے نام پر رکھا ہے۔

سوال بتایئے حضرت عثمان ابن علیؑ کی شہادت کہاں واقع ہوئی؟

جواب: واقعہ کربلا میں۔

## اخلاقیات

سوال چچی سے صلۂ رحمی کرنے کی وجہ سے امام موسیٰ کاظمؑ کے ایک صحابی کی عمر میں خدا نے کتنے سال کا اضافہ کیا؟

جواب: 20 سال کا۔

سوال حضرت موسیٰؑ کے دور کے ایک قصائی کو کس عمل کی وجہ سے جنت میں خدا نے حضرت موسیٰؑ کا پڑوسی بنایا؟

جواب: ماں کا عزّت واحترام اور اُن سے نیکی کرنے کی وجہ سے۔

سوال بتایئے یہ ترجمہ کس سورہ کی آیتِ قرآنی کا ہے کہ: ”جو ایمان لائے اور نیک عمل کرے تو اسے بہت اچھا اجر ملے گا ہم اپنے معاملات میں اُس سے نرمی کے ساتھ بات کریں گے“۔

جواب: سورۂ کہف کی آیت 88۔

سوال کس عمل کی وجہ سے خدا تمام برائیوں کو نیکیوں میں بدل دیتا ہے؟

جواب: توبہ کی وجہ سے۔





علماء فرماتے ہیں کہ اگر ایک ذرّہ برابر بھی ہمارا ظاہر، باطن سے بہتر ہو تب بھی کام خراب ہو جائے گا۔۔

سوال بڑے بڑے (کبیرہ) گناہوں سے بچنے کا قرآن میں کیا فائدہ بتایا گیا ہے؟

جواب: خدا اُس کے تمام صغیرہ گناہوں کو بخش دے گا۔

سوال حضرت سلیمانؑ کے ایک صحابی کی عمر میں خدا نے کس نیکی کی وجہ سے 50 سال اضافہ کیا؟

جواب: صدقہ دینے کی وجہ سے۔

سوال نئے نئے گناہ کرنے کا حضرت امام رضا علیہ السّلام نے کیا نقصان بتایا ہے؟

جواب: خدا اُنہیں نئی نئی بلاؤں میں مبتلا کر دیتا ہے۔

سوال وہ کونسے رشتہ دار ہیں جن کے چہرے کی طرف محبت سے نگاہ ڈالنے پر خدا ہر نگاہ کے بدلے ایک قبول شدہ حج کا ثواب لکھتا ہے، خواہ وہ ایک دِن میں 100 بار نگاہ ڈالے؟

جواب: والدین۔

سوال پیغمبرؐ اسلام کے قول کے مطابق وہ کونسا عمل ہے جو گناہوں کو اِسطرح گھلا دیتا ہے جیسے دھوپ برف کو؟

جواب: خوش اخلاقی۔

سوال بتایئے امام حسنؑ کس نیکی کو انجام دینے کے لئے اپنے اعتکاف سے باہر آجاتے تھے؟

جواب: مومن کی حاجت روائی کرنے کے لئے۔

سوال مومن کی حاجت روائی کا حضرت امام حسن علیہ السّلام نے کیا ثواب بتایا تھا؟



بہت زیادہ چھٹیاں کرنے کے بعد جب طلباء آیت اللہ حسین بروجردیؒ کے پاس شہریہ لینے گئے تو آپ نے یہ کہہ کر منع کر دیا کہ مجھے جہنم میں جانا قبول نہیں ہے۔۔

**جواب:** 9 ہزار سال کی ایسی عبادت کا ثواب ملتا ہے جس کے دنوں میں روزہ اور رات کو شبِ بیداری کی ہو۔

**سوال** وہ کونسی چیز ہے جس کے لئے حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام نے فرمایا کہ وہ ہر بیماری، یہاں تک کہ موت کے لئے بھی شفا ہے؟

**جواب:** دُعا۔

**سوال** قطع رحمی کا سب سے بڑا دنیاوی نقصان کیا ہے؟

**جواب:** اُسے بہت جلد موت آجاتی ہے۔

**سوال** ایک علمی مجلس یا درس میں حاضر ہونے کا روایات میں کیا فائدہ و ثواب بیان ہوا ہے؟

**جواب:** ایک ہزار تشیع جنازہ، ہزار بیماروں کی عیادت، ہزار راتوں کی عبادت، ہزار دنوں کے روزے، ہزار درھم صدقہ اور ہزار سنّتی حج کرنے کا ثواب ملتا ہے۔ (رسولِ خدا)

**سوال** وہ کونسا گھر ہے جس کے متعلق حضرت امام صادق علیہ السّلام نے فرمایا ہے کہ وہاں رہنے والے ناگہانی موت سے محفوظ نہیں رہ سکتے اور وہاں دُعا قبول نہیں ہوتی؟

**جواب:** جس گھر میں گانا بجانا ہو۔

**سوال** واجب نمازوں کو تاخیر سے ادا کرنے کا کیا نقصان حضرت امام زین العابدین علیہ السلام نے بتایا ہے؟

**جواب:** دُعائیں قبول نہیں ہوتیں۔

**سوال** سفرِ معراج پر رسولِ خدا نے ایک عورت کو دیکھا جس کو اُلٹا لٹکا کر عذاب دیا جا رہا تھا؟ اُس کا گناہ کیا تھا؟

**جواب:** وہ عورت بے پردہ رہا کرتی تھی۔

علم زندگی ہے مولا علیؑ



آیت اللہ مرعشی نجفیؒ کسی نامحرم عورت کو دور سے آتا دیکھ کر اپنے چہرے پر عبا ڈال لیا کرتے تھے۔۔

**سوال** اُس عورت کا کیا گناہ تھا جو زبان سے لٹکی ہوئی تھی اور اُس کے حلق میں کھولتا ہوا پانی ڈالا جا رہا تھا؟

**جواب:** وہ اپنی زبان سے شوہر کو تکلیف پہنچاتی تھی۔

**سوال** وہ کونسی گناہ گار عورت تھی جو اپنے جسم کو نوچ نوچ کر گوشت کھا رہی تھی؟

**جواب:** میک اپ کر کے نامحرموں کے سامنے آنے والی عورت۔

**سوال** وہ کونسی عورت تھی جس کے ہاتھ پاؤں بندھے ہوئے تھے اور اُس پر سانپ اور بچھو مسلّط تھے؟

**جواب:** بے نمازی عورت۔

**سوال** وہ کونسی عورت تھی جس کا سر خنزیر کا اور جسم گدھے کی طرح تھا؟

**جواب:** گانا گانے والی عورت۔

**سوال** بتائیے یہ قول کس معصومؑ کا ہے کہ: ”شرابی پر ایک ایسا وقت بھی آتا ہے کہ وہ خدا کو بھی نہیں پہچانتا“۔

**جواب:** رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

**سوال** جس نے حرام کا ایک لقمہ کھایا رسولِ خدا کی حدیث کے مطابق اُس کے کتنے دنوں کی نماز قبول نہیں ہوتی؟

**جواب:** 40 دن تک۔

جواب : ظالم پہچانیئے — ظالم بادشاہ فرعون

علم زندگی ہے مولا علیؑ

آیت اللہ وحید خراسانی فرماتے ہیں: ”کہ اصل ہیرو وہ نہیں جو مدرسے میں اخلاص کے ساتھ داخل ہو بلکہ وہ ہے جس میں مدرسے سے رخصت ہوتے وقت اخلاص برقرار رہے“۔

## اسلامی کتابیں

**سوال** بتایئے دعاؤں کی مشہور کتابیں ”مصباح الزّائر“ کس عالم کی لکھی ہوئی ہے؟

جواب: سیّد ابن طاؤسؒ۔

**سوال** Match کریں۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ اعیان الشیعه | آیت اللہ باقر الحکیم |
| ۲۔ الذّریعه | آیت اللہ عبدالحسین شرف الدین |
| ۳۔ المراجعات | شیخ محمد جواد مغنیه |
| ۴۔ علوم القرآن | محسن امین عاملی |
| ۵۔ الشیعه و الحاکمون | آقائے بزرگ تہرانی |

## متضاد الفاظ وصفات کو Match کریں

| | |
|---|---|
| مُحرِم | انکساری |
| حَرَم | بُردباری |
| تکبّر | مُحِلّ |
| غصّہ | حِلّ |
| غلو (مقام سے بڑھانا) | تقصیر (مقام سے کم کرنا) |



دولت کی ذخیرہ اندوزی کی طرح علم کی ذخیرہ اندوزی بھی قابلِ مذمّت ہے یعنی دولت و علم دونوں کو مستحقین میں تقسیم کرنا چاہیئے۔

## عظیم دن پہچانیئے

۱۔ یہ اہل بیتؑ رسولؐ اور اُن کے شیعوں کے لئے عید جیسی خوشی کا دن ہے۔

۲۔ اِس عید کے روایات میں 72 نام وارد ہوئے ہیں۔

۳۔ اس دن دشمنانِ اہل بیت میں سے ملعون عمر ابن سعد اور عبیداللہ ابن زیاد مختار کے ہاتھوں واصل جہنم ہوئے۔

۴۔ اس دن امام زین العابدین خصوصی طور پر مسکرائے، سجدۂ شکر ادا کیا، اور گھر والوں کو کالے کپڑے اُتارنے کا حکم دیا۔

۵۔ اس دن امام حسن عسکریؑ گھر کے ملازمین کو نئے کپڑے پہننے کی تلقین کرتے اور گھر میں خوشبو بکھیرنے کا حکم دیتے۔

۶۔ یہ عظیم دن ہمارے امام زمانہؑ کی امامت کا پہلا دن ہے۔

جواب: عیدِ زہراؑ۔ 9 ربیع الاوّل کا دن۔

## حج

**سوال** مطاف کسے کہا جاتا ہے؟

جواب: وہ جگہ جہاں خانہ کعبہ کا طواف کیا جاتا ہے۔

**سوال** مناسکِ حج سے کیا مراد ہے؟

جواب: مراسم و اعمالِ حج۔

**سوال** کیا یہ بات صحیح ہے کہ خانۂ کعبہ کے صحن میں 70 سے زائد انبیاءؑ کی قبور موجود ہیں؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** مکّہ میں مستقل رہنے والے جو حج کرتے ہیں اُسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب: حجِ قِران۔

**سوال** بتایئے کعبہ کی زینت کس عمل کو کہا جاتا ہے؟

جواب: طواف کو۔

**سوال** بتایئے کعبہ کا زیور کسے کہا جاتا ہے؟

جواب: غلافِ کعبہ کو۔

**سوال** بتایئے ''شراب الابرار'' (نیک لوگوں کا مشروب) کس مشروب کو کہا جاتا ہے؟

جواب: زمزم کو۔

**سوال** ضیوف الرحمٰن (خدائے رحمٰن کے مہمان) کن افراد کو کہا جاتا ہے؟

جواب: خانۂ کعبہ کے زائرین کو یعنی حج وعمرہ ادا کرنے والوں کو۔

**سوال** طیبہ مدینہ کا مشہور نام ہے بتایئے 'طیبہ' ایک اور مشہور چیز کا نام بھی ہے؟

جواب: زمزم۔

**سوال** بتایئے 'کعبتین' کن دو مقدّس مقامات کو کہا جاتا ہے؟

جواب: خانہ کعبہ اور بیت المقدّس کو۔

علم زندگی ہے
مولا علیؑ





## اسلامی اصطلاحات

**سوال** ردِّ مظالم کسے کہتے ہیں؟

جواب: اگر مال کا مالک معلوم نہ ہو تو حاکم شرع یا اُس کے وکیل کی اجازت سے اُس مال کو مالک کی طرف سے صدقہ کیا جاتا ہے اُس کو ردِّ مظالم کہتے ہیں۔

**سوال** دیت کسے کہتے ہیں؟

جواب: وہ مال جو کسی کو جسمانی نقصان پہنچانے کے بدلے دیا جائے۔

**سوال** حَرج کسے کہتے ہیں؟

جواب: ایسا نقصان یا تکلیف جسے عام طور پر برداشت نہ کیا جا سکے۔

**سوال** توضیح المسائل میں آنے والے یہ الفاظ مثلاً ظاہر، اظہر یا بعید نہیں ہے، کے کیا معنٰی ہیں؟

جواب: اِن سے سب سے مراد فتویٰ ہے۔

**سوال** آلاتِ قِمار کن چیزوں کو کہا جاتا ہے؟

جواب: جوئے کے آلات کو۔

علم زندگی ہے
مولا علیؑ



**جوابات : تصویری مسائل**

1 ضروری نہیں ہے۔
2 ضروری ہے۔
3 جی نہیں۔
4 جائز ہے۔
5 حرام ہے۔

# انوکھی نصیحت

**شبِ گناہانِ کبیرہ (فسق و فجور سے بھرپور شادی کی تقریب) میں شرکت کے شیطانی فائدے**

...... تمام بے پردہ خواتین جو شہزادیٔ کونینؑ کے دل کو دُکھانا چاہیں وہ خوب میک اپ اور بھڑکیلے لباس کے ساتھ نامحرموں کے درمیان بن سنور کر آسکتی ہیں۔

...... وہ تمام مرد جو اسراف و تبذیر کے شیطانی میڈل حاصل کرنا چاہیں اس تقریب میں دل کھول کر فضول خرچی کر سکتے ہیں۔

...... گانے و موسیقی کے دلدادہ اس تقریب میں بیک گراؤنڈ موسیقی سن کر نفاق کی کھیتی دل میں اُگا سکتے ہیں۔

...... نمود و نمائش کے دلدادہ ریاکاری کے لعنتی طوق گلے میں لٹکانے کے لئے اپنی دولت و جاہ کو خوب ظاہر کر سکتے ہیں۔

...... نکاح میں دُعاؤں کی قبولیت کے دروازوں کو بند کروانے اور آئمہ معصومینؑ کی ممکنہ آمد کو روکنے کے لئے ایسی تقریب میں **Mixed Gathering** کروانا بہت ضروری ہے۔

...... تقریب کی نحوست کو بڑھانے کے لئے غریب رشتہ داروں کی شرکت ممنوع قرار دی جاسکتی ہے۔

...... فضول وقت کو ضائع کرنے اور کروانے کا اِس سے زیادہ نادر موقع مشکل ہی سے دستیاب ہوسکتا ہے۔

...... اگلے دن کی نمازِ فجر کو قضاء کروانے کے لئے Late Night تقاریب کو فروغ دینا بہت ضروری ہے۔



...... شادیوں میں فضول خرچی اور غیر ضروری اَخراجات کے لئے سودی قرضے لے کر اللہ سے جنگ کرنے کا یہ انتہائی نادر موقع ہے۔

...... ایسی تقاریب کا انعقاد کر کے شادیوں کو مشکل بنا کر لڑکیوں کو گھر بٹھا کر بوڑھا کرنے کی پالیسی میں آپ بھی حصّہ دار بن سکتے ہیں۔

...... اِس تقریب کا انعقاد یوں بھی ضروری ہے کہ اس کے منحوس اَثرات دُلہا دُلہن کی آئندہ زندگی پر اور اولاد پر بھی اثر انداز ہوں اور گھر جہنم کا نمونہ اِسی دنیا میں نظر آئے۔

آنے والا ہر لمحہ موت سے قریب کر رہا ہے ایسا نہ ہو کہ ان گناہوں کی حسرت لے کر ہی دنیا سے چلے جائیں لہٰذا شیطان کی خوشنودی کے لئے فوری اقدام کیجئے اور اِس تقریب میں گناہوں کا کوئی موقع ہاتھ سے جانے نہ دیجئے۔

منجانب

ادارۂ ترویجِ منکرات



## عالم پہچانیئے



جواب صفحہ نمبر 35 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

١ آپ بہلولِ ثانی کے نام سے مشہور ہیں۔

٢ آپ کی پوری زندگی ظالم حکمرانوں کے خلاف احتجاج کرتے گذری زندگی کے تقریباً 32 سال قید خانوں میں گذارے۔

٣ اپنے حافظے کے متعلق آپ خود فرماتے تھے کہ اس وقت پوری دنیا میں میرے جیسا قوی الحافظہ کوئی نہیں ہے (یہ بات آپ تحدیث نعمت کے طور پر کہا کرتے تھے)۔

٤ آپ کو قرآن واحادیث و دُعاؤں کے علاوہ ڈھائی لاکھ اشعار زبانی یاد تھے۔

٥ وہ خود کہا کرتے تھے کہ میں نے اپنی پوری زندگی میں کوئی مکروہ کام بھی انجام نہیں دیا۔

٦ آپ نے امام خمینیؒ کی محبت میں جو اشعار کہے وہ آج ''خمینیؒ نامہ'' کے نام سے مشہور ہیں۔

٧ آپ کبھی کبھار پاکستان بھی آیا کرتے تھے۔

## مجاہد پہچانیئے




- آپ وہ شخصیت ہیں جس کو اسرائیل نے اپنا دشمن نمبر1 قرار دیا ہے۔
- آپ لبنان کی مشہور تنظیم حزب اللہ کے سیکریٹری جنرل ہیں۔
- اس وقت آپ کی عمرِ مبارک 50 سال ہے۔ (2010)

جواب صفحہ نمبر 35 پر ملاحظہ کیجئے۔۔





## گناہ پہچانیئے



جواب صفحہ نمبر 36 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

بتائیے یہ کونسا گناہ ہے کہ جس کا کرنے والا قرآنی آیت کی رو سے ایسا ہی ہے جیسے اپنے مُردہ بھائی کا گوشت کھانے والا۔؟

## مسجد پہچانیئے



جواب صفحہ نمبر 36 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

- یہ مسجد Spain میں واقع ہے۔
- اب یہ مسجد نمازوں کیلئے نہیں بلکہ سیاحوں کی تفریح کیلئے کھولی جاتی ہے۔
- علامہ اقبال اس مسجد کی حالت دیکھ کر رو پڑے۔ اور سن 1931 میں اس مسجد میں اذان دی، نماز پڑھی اور اس مسجد پر نظم بھی لکھی۔
- اب Spain کے مسلمانوں کو بھی اس مسجد میں نماز پڑھنے کی اجازت نہیں ہے۔

عالم زندگی ہے مولا علیؑ

## مقدّس مقامات پہچانیئے

جواب صفحہ نمبر 36 پر ملاحظہ کیجئے۔۔




بتایئے خانۂ کعبہ کے اِس رکن کا نام کیا ہے کہ جس کا رُخ ملکِ یمن کی جانب ہے۔؟




بتایئے سرزمینِ کربلا پر یہ کونسا مقدّس مقام ہے۔؟

علم زندگی ہے مولا علیؑ



## سکراتِ موت کے وقت کیئے جانے والے اعمال



- قبلہ رخ کر دیں
- کلماتِ وصیّت پڑھوادیں
- خدا پر حُسنِ ظن رکھنے کی تلقین کریں
- کلمہ پڑھوادیں
- ۱۲ آئمہؑ کی امامت کا اقرار کروادیں
- سرہانے دعائے عدیلہ پڑھتے رہیئے
- ایسے مقام پر لے جائیں جہاں وہ گھر میں اکثر نمازیں پڑھتا تھا
- آیت الکرسی ، سورۂ یٰسین ، سورۂ والصّٰفّٰت ، سورۂ احزاب ، سورۂ صٓ کی تلاوت کریں
- مریض کو تنہا نہ چھوڑیں
- مریض کے پاس رونا و چیخ و پکار نہ کریں
- مریض کے ہاتھ پاؤں کی حرکت روکنے کی کوشش نہ کریں
- مریض کے سرہانے زیادہ باتیں نہ کریں

جواب : عالم پہچانیئے — آقائے تقی بہلولؒ

جواب : مجاہد پہچانیئے — سیّد حسن نصر اللہ

علم زندگی ہے مولا علیؑ

# مدرسۃ القائم علیہ السلام کی چند تصویری جھلکیاں



حجۃ الاسلام مولانا شیخ غلام علی وزیری نجفی
مدرسۃ القائم ؑ کی نئی عمارت کی بنیاد رکھ رہے ہیں









| | |
|---|---|
| جوابات : مقدّس مقامات پہچانیئے | (1) رکنِ یمانی (2) خیمہ گاہ حسینیؑ |
| جواب : گناہ پہچانیئے | کسی مومن کی غیبت |
| جواب : مسجد پہچانیئے | مسجدِ قرطبہ |



## ہماری دیگر مطبوعات

- طولِ عمراور وسعتِ رزق کے سو مجرّب نسخے
- گھر کو جنت بنانے کے چودہ مجرّب نسخے
- ترکِ گناہان کے چالیس طریقے
- معرفتِ امامِ زمانہ علیہ السلام
- دنیا و آخرت کی سو پریشانیوں کا حل
- حرام نگاہ
- مرضِ حُبّ دنیا: علامات اور علاج
- کردار سازی (حصہ اوّل)
- مرضِ تکبُّر: علامات، تشخیص کے طریقے اور اس کا علاج
- وصیت نامہ کیسے لکھا جائے
- محبت (دین محبت ہے، محبت دین)
- امراضِ روحانی کی شناخت کی ۱۰۰ علامات
- بیٹی اللہ کی رحمت
- عظمت اور بلندی کے لیے علم ہی کافی ہے
- سامانِ سفرِ آخرت
- گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں
- آئینہ
- دوستی
- صدقہ: بھلائی کرنے کا سب سے اچھا راستہ
- اجتہاد اور تقلید پر اعتراضات کا تجزیہ
- ثواب وضو
- کردار سازی (حصہ اوّل) [ انگلش ترجمہ ]
- کردار سازی (حصہ دوم)
- بعد میرے......مرنے کے ، کام یہ ہیں......کرنے کے
- فاصلاتی دینی تعلیم شمارہ ۱ ............ ۱۸


**مدرسۃ القائم علیہ السلام**

A-50 بلاک 20، سادات کالونی، فیڈرل بی ایریا، کراچی

فون: 021-6366644, 0334-3102169, 0333-2136992

ویب سائٹ: www.al-qaaim.com ای میل: info@al-qaaim.com